یہ ہے کہ ایک قدم اور آگے کی طرف اٹھایا جائے اور معلمین اخلاق کو یہ مشورہ دیا جائے کہ وہ تمام مردوں کو مردانہ صفات سے محروم کرنے کی حمایت کریں۔ اس سلسلے میں صرف مذہبی افراد سے ساتھ رعایت کی جاسکتی ہے، لیکن اخبارات میں ان کے جنسی کارنامے پڑھ کر خیال آتا ہے کہ یہ رعایت بھی حماقت ثابت ہوگی۔

یہ امر بالکل واضح ہے کہ ہم جو راہ بھی اختیار کریں اُس میں مشکلات اور اعتراضات ضرور سامنے آئیں گے۔ اگر ہم نئی اخلاقیات کو پھلنے پھولنے دیں تو لازمی طور پر وہ آگے کی طرف بڑھے گی اور ایسی مشکلات پیدا کرے گی جن کا ابھی کوئی اندازہ نہیں کیا جاسکا ہے۔ دوسری طرف اگر ہم دنیائے جدید میں ایسی پابندیاں نافذ کریں جو گئے گزرے زمانوں میں ممکن تھیں تو پھر ہمیں ایسے قواعد وضوابط کی سختی سے پابندی کروانی ہوگی جو محال ہیں اور جن کے خلاف انسانی فطرت جلد ہی سرکشی پر اتر آئے گی۔

یہ امر اس قدر واضح ہے کہ ہمیں تمام خطرات اور مشکلات کے باوجود دنیا کو آگے بڑھنے دینا چاہیے اور اُسے پیچھے کی طرف نہیں کھینچنا چاہیے۔ اس مقصد کے لئے ہمیں ایک حقیقی نئے اخلاق کی ضرورت ہوگی۔ اس سے میری مراد یہ ہے کہ زندگی میں فرائض اور ذمہ داریاں تو موجود ہی رہیں گی، البتہ ان کی نوعیت اور صورت ماضی میں طے پانے والی فرائض اور ذمے داریوں سے مختلف ہوسکتی ہے۔ ہمارے معلمین اخلاق جب تک ماضی کے گئے گزرے اخلاقی نظام کی طرف واپسی کے گن گانے مگن رہیں گے، تب تک وہ نئی آزادی کو اخلاقی انداز دینے یا اُس آزادی سے پیدا ہونے والے نئے فرائض کی نشاندہی کے لئے کچھ نہ کرسکیں گے۔ میرا نہیں خیال کہ نئے نظام کو انسانی خواہشوں اور ترنگوں کے آگے سر جھکا دینا چاہیے۔ تاہم میں یہ ضروری سمجھتا ہوں کہ خواہشوں اور جذبوں کے آگے بند باندھنے کے مواقع اور اسباب اب وہ نہ ہوں گے جو ماضی میں ہوا کرتے تھے۔ سچی بات یہ ہے کہ جنسی اخلاق کے پورے مسئلے پر از سر نو غور وفکر کی ضرورت ہے۔

☆☆☆